| | |
|---|---|
| ۹۔ نَصْرُ اللّٰہِ قَرِیْبٌ | ۱۰۔ طَعَامُ فُقَرَاءِ الْمَسَاجِدِ طَیِّبٌ |

## عربی میں ترجمہ کریں

| | |
|---|---|
| ۱۔ اللہ کے عذاب کا کوڑا | ۲۔ اللہ کے دوستوں کی دُعا |
| ۳۔ اللہ کے رسولؐ کی دُعا | ۴۔ ایک سمندر کے شکار کا گوشت |
| ۵۔ اللہ کے رسولؐ کی بیٹی کی دُعا | ۶۔ دوزخ کے عذاب کا خوف |
| ۷۔ ظالم بادشاہ اللہ کے عذاب کا کوڑا ہے | ۸۔ لڑکے کا نام محمود ہے |
| ۹۔ زمین اور آسمانوں کا نور | ۱۰۔ پھول کی خوشبو اور گلاب کی خوشبو دونوں اچھی ہیں |
| ۱۱۔ اللہ زمین اور آسمانوں کے غیب کا عالم ہے | ۱۲۔ اللہ بدلے کے دن کا مالک ہے |
| ۱۳۔ رسولؐ کی اطاعت اللہ کی اطاعت ہے | ۱۴۔ اللہ کے بندوں کی نصیحت صدقہ ہے |
| ۱۵۔ اللہ کی مسجدوں کے علماء نیک ہیں | ۱۶۔ خواہشات کی محبت گمراہی ہے |
| ۱۷۔ مومن کا دل اللہ کا گھر ہے | ۱۸۔ اولاد اور مال کی محبت آزمائش ہیں |
| ۱۹۔ مدرسہ کے استاد کی نصیحت ایک اچھی نصیحت ہے | ۲۰۔ احسان کا بدلہ احسان ہے |
| ۲۱۔ اچھی نصیحت آخرت کی کھیتی ہے | |

## مُرَکّبِ اضافی (حصہ سوم)

۱ : ۱۶ یہ بات ہم پڑھ چکے ہیں کہ مضاف پر تنوین اور لامِ تعریف نہیں آسکتے۔ اس کی وجہ سے ایک مسئلہ یہ پیدا ہوتا ہے کہ کسی مضاف کے نکرہ یا معرفہ ہونے کی پہچان کس طرح ہو۔ اس کا قاعدہ یہ ہے کہ کوئی اسم جب کسی معرفہ کی طرف مضاف ہو تو اسے معرفہ مانتے ہیں۔ مثلاً غُلَامُ الرَّجُلِ (مرد کا غلام)، یہاں غُلَامُ مضاف ہے اَلرَّجُلُ کی طرف جو کہ معرفہ ہے۔ اس لئے اس مثال میں غُلَامُ معرفہ مانا جائے گا۔ اب دوسری مثال دیکھئے۔ غُلَامُ رَجُلٍ یہاں غُلَامُ مضاف ہے رَجُلٍ کی طرف جو کہ نکرہ ہے۔ اس لئے اس مثال میں غُلَامُ نکرہ مانا جائے گا۔

۲ : ۱۶ مرکّبِ اضافی کا ایک قاعدہ یہ بھی ہے کہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان میں کوئی لفظ نہیں آتا۔ اس کی وجہ سے ایک مسئلہ اُس وقت پیدا ہوتا ہے جب مرکّبِ اضافی میں مضاف کی صفت بھی آ رہی ہو مثلاً ''مرد کا نیک غلام''۔ اب اگر اس کا ترجمہ ہم اس طرح کریں کہ غُلَامُ الصَّالِحُ الرَّجُلِ تو قاعدہ ٹوٹ جاتا ہے۔ اس لئے کہ مضاف غُلَامُ اور مضاف الیہ اَلرَّجُلِ کے درمیان صفت آ گئی اس لئے یہ ترجمہ غلط ہے۔ چنانچہ قاعدے کو قائم رکھنے کے لئے طریقہ یہ ہے کہ مضاف کی صفت مرکبِ اضافی کے بعد لائی جائے۔ اس لئے اس کا صحیح ترجمہ ہوگا۔ غُلَامُ الرَّجُلِ الصَّالِحُ۔

۳ : ۱۶ ایسی مثالوں کے ترجمہ کا ایک آسان طریقہ یہ ہے کہ صفت یعنی ''نیک'' کو نظر انداز کر کے پہلے صرف مرکبِ اضافی یعنی ''مرد کا غلام'' کا ترجمہ کرلیں غُلَامُ الرَّجُلِ۔ اب اس کے آگے صفت لگائیں جو چاروں پہلوؤں سے غُلَامُ کے مطابق ہونی چاہیئے۔ اب نوٹ کریں کہ یہاں غُلَامُ مضاف ہے اَلرَّجُلِ کی طرف جو معرفہ ہے اس لئے غلام کو معرفہ مانا جائے گا۔ چنانچہ اس کی صفت صَالِحٌ نہیں بلکہ اَلصَّالِحُ آئے گی۔

۴ : ۱۶ دوسرا امکان یہ ہے کہ صفت مضاف الیہ کی آ رہی ہو جیسے ''نیک مرد کا غلام''۔ اس صورت میں بھی صفت مضاف الیہ یعنی اَلرَّجُلِ کے بعد آئے گی اور چاروں پہلوؤں سے اَلرَّجُلِ کا اتباع کرے گی۔ چنانچہ اب ترجمہ ہوگا غُلَامُ الرَّجُلِ الصَّالِحِ۔ دونوں مثالوں کے فرق کو خوب اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے۔ دیکھئے! پہلی مثال میں الصَّالِحُ کی رفع بتا رہی ہے کہ یہ غُلَامُ کی صفت ہے اور دوسری مثال میں اَلصَّالِحِ کی جر بتا رہی ہے کہ یہ اَلرَّجُلِ کی صفت ہے۔

۵ : ۱۶ تیسرا امکان یہ ہے کہ مضاف اور مضاف الیہ دونوں کی صفت آ رہی ہو جیسے ''نیک مرد کا نیک غلام''۔ ایسی صورت میں دونوں صفتیں مضاف الیہ یعنی اَلرَّجُلِ کے

بعد آئیں گی۔ پہلے مضاف الیہ کی صفت لائی جائے گی۔ چنانچہ اب ترجمہ ہوگا ''غُلَامُ الرَّجُلِ الصَّالِحِ الصَّالِحُ''۔ آیئے اب اس قاعدے کی کچھ مشق کر لیں۔

## مشق نمبر-۱۵

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں اور ان کے نیچے دیئے ہوئے مرکبات اور جملوں کا ترجمہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جَيِّدٌ | عمدہ | نَظِيْفٌ | صاف۔ ستھرا |
| اَحْمَرُ | سرخ | مُوْقَدَةٌ | بھڑکائی ہوئی |
| حَارَةٌ | محلّہ | تِلْمِيْذٌ (ج تَلَامِذَةٌ) | شاگرد |
| نَفِيْسٌ | پاکیزہ | مَشْهُوْرٌ | مشہور |
| لَوْنٌ | رنگ | | |
| مَشْغُوْلٌ | مصروف۔مشغول | | |

### اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ وَلَدُ الْمُعَلِّمَةِ الصَّالِحُ
۲۔ وَلَدُ الْمُعَلِّمَةِ الصَّالِحَةِ
۳۔ وَلَدُ الْمُعَلِّمَةِ صَالِحٌ
۴۔ مُعَلِّمَةُ الْوَلَدِ صَالِحَةٌ
۵۔ غُلَامُ زَيْدِ ن الزَّعْلَانٌ
۶۔ غُلَامُ زَيْدِ ن الزَّعْلَانُ
۷۔ غُلَامُ زَيْدِ ن الزَّعْلَانِ
۸۔ نَجَّارُ الْحَارَةِ الصَّادِقُ
۹۔ طِيْبُ الطَّعَامِ الطَّرِيِّ الْجَيِّدُ
۱۰۔ لَبَنُ الشَّاةِ الصَّغِيْرَةِ جَيِّدٌ
۱۱۔ لَوْنُ الْوَرْدِ اَحْمَرُ

### عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ استاد کا نیک شاگرد
۲۔محنتی استاد کی شاگردہ
۳۔محنتی استاد کا شاگرد نیک ہے
۴۔محنتی استانی کا نیک شاگرد
۵۔ عذاب کا شدید کوڑا
۶۔ اللہ کی بھڑکائی ہوئی آگ
۷۔دوزخ کا عذاب دردناک ہے
۸۔نیک مومن کا مطمئن دل
۹۔نیک مومنوں کے دل مطمئن ہیں
۱۰۔صاف ستھرے محلے کا محنتی نانبائی
۱۱۔ سرخ پھول کی عمدہ خوشبو
۱۲۔ گائے کا عمدہ گوشت
۱۳۔ بڑی بکری کا گوشت
۱۴۔ اللہ کی عظیم نعمت
۱۵۔ عظیم اللہ کی نعمت
۱۶۔ اللہ کی رحمت عظیم ہے

## مرکّبِ اضافی (حصہ چہارم)

۱ : ۱۷ تثنیہ کے صیغوں یعنی ـَانِ اور ـَيْنِ اور جمع مذکر سالم کے صیغوں یعنی ـُوْنَ اور ـِيْنَ کے آخر میں جو نون آتے ہیں انہیں نونِ اعرابی کہتے ہیں۔ مرکبِ اضافی کا چوتھا قاعدہ یہ ہے کہ جب کوئی اسم مذکورہ بالا صیغوں میں مضاف بن کر آتا ہے تو اس کا نونِ اعرابی گر جاتا ہے۔ مثلاً ہم کہتے ہیں ''مکان کے دونوں دروازے صاف ستھرے ہیں''۔ اس کا ترجمہ اس طرح ہونا چاہئے تھا ''بَابَانِ الْبَيْتِ نَظِيْفَانِ'' لیکن مذکورہ قاعدے کے تحت بابَانِ کا نونِ اعرابی گر جائے گا۔ اس لئے ترجمہ ہوگا ''بَابَا الْبَيْتِ نَظِيْفَانِ''۔ اسی طرح ''بے شک مکان کے دونوں دروازے صاف ہیں'' کا ترجمہ ہونا چاہئے تھا ''اِنَّ بَابَيْنِ الْبَيْتِ نَظِيْفَانِ'' لیکن بَابَيْنِ کا نونِ اعرابی گرنے کی وجہ سے یہ

ہوگاإِنَّ بَابَيِ الْبَيْتِ نَظِيْفَانِ ۔

۲ : ۱۷ اب ہم جمع مذکّر سالم کی مثال پر اس قاعدہ کا اطلاق کر کے دیکھتے ہیں۔مثلاً ہم کہتے ہیں ''مسجدوں کے مسلمان سچے ہیں۔'' اس کا ترجمہ ہونا چاہئے تھا ''مُسْلِمُوْنَ الْمَسَاجِدِ صَادِقُوْنَ لیکن مُسْلِمُوْنَ کا نونِ اعرابی گرنے سے یہ ہوگا مُسْلِمُوا الْمَسَاجِدِ صَادِقُوْنَ۔اسی طرح اِنَّ مُسْلِمِيْنَ الْمَسَاجِدِ صَادِقُوْنَ کے بجائے اِنَّ مُسْلِمِي الْمَسَاجِدِ صَادِقُوْنَ ہوگا۔اب ہم اس قاعدے کی بھی کچھ مشق کر لیتے ہیں۔

## مشق نمبر-۱۶(الف)

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں اور ان کے نیچے دیئے ہوئے مرکبات اور جملوں کا ترجمہ کریں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَوَّابٌ | | دربان | وَسِخٌ | | میلا |
| جَبَلٌ | (ج جِبَالٌ) | پہاڑ | جُنْدٌ | (ج جُنُوْدٌ) | لشکر |
| رُمْحٌ | (ج رِمَاحٌ) | نیزا | جَرِيٌّ | | بہادر |
| وَجْهٌ | (ج وُجُوْهٌ) | چہرہ | بَاسِرٌ | | خوف سے بگڑا ہوا |
| عِنْدَ | (یہ ہمیشہ مضاف آتا ہے) | پاس | | | |

## اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ هُمَا بَوَّابَانِ صَالِحَانِ

۲۔ هُمَا بَوَّابَا الْقَصْرِ

۳۔ اَ بَوَّابَا الْقَصْرِ صَالِحَانِ؟

۴۔ اِنَّ بَوَّابَيِ الْقَصْرِ صَالِحَانِ

۵۔ يَدَانِ نَظِيْفَتَانِ وَ رِجْلَانِ وَسِخَتَانِ

۶۔ يَدَا طِفْلَةِ زَيْدٍ وَسِخَتَانِ

۷۔ رِجْلَا طِفْلِ الْمُعَلِّمَةِ الصَّغِيْرِ نَظِيْفَتَانِ

۸۔ رُؤُوْسُ الْجِبَالِ الْجَمِيْلَةُ

۹۔ اَمُعَلِّمُو الْمَدْرَسَةِ مُجْتَهِدُوْنَ؟

۱۰۔ اِنَّ مُعَلِّمِي الْمَدْرَسَةِ مُجْتَهِدُوْنَ

## عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ وہ دونوں بہادر لشکر ہیں

۲۔ دونوں بادشاہوں کے لشکر بہادر ہیں

۳۔ دونوں لشکروں کے طویل نیزے

۴۔ کچھ بگڑے ہوئے چہرے

۵۔کیا دو مردوں کے چہرے بگڑے ہوئے ہیں؟

۶۔بے شک دونوں مردوں کے چہرے بگڑے ہوئے ہیں

۷۔کیا زید کی دونوں کتابیں مشکل ہیں؟

۸۔بے شک زید کی دونوں کتابیں مشکل ہیں

۹۔زید کی مشکل کتابیں (جمع) محمود کے پاس ہیں

۱۰۔ وہ (جمع) نیک مومن ہیں

۱۱۔ محلّہ کے مومن (جمع) نیک ہیں

۱۲۔ محلّہ کے نیک مومن (جمع)

۱۳۔ کیا محلّہ کے مومن (جمع) نیک ہیں

۱۴۔ یقیناً محلّہ کے مومن (جمع) نیک ہیں

۱۵۔ وہ (جمع) مدرسہ کی استانیاں ہیں

۱۶۔ بے شک شہر کے مدرسہ کی استانیاں نیک ہیں

۱۷۔ وہ مدرسہ کے اساتذہ ہیں

۱۸۔ کیا مدرسہ کے اساتذہ تھکے ہوئے ہیں؟

۱۹۔ جی نہیں! بلکہ وہ سُست ہیں

۲۰۔ چھوٹی بکری کا گوشت اور گائے کا تازہ دودھ بہت ہی عمدہ ہیں

۲۱۔ حامد اور محمود خوشدل لڑکے ہیں اور وہ عالم زید کے شاگرد ہیں

۲۲۔ فاطمہ اور زینب محنتی شاگرد ہیں اور نیک استانی کی بیٹیاں ہیں

۲۳۔ زید کے خوشدل غلام (جمع) بہت محنتی ہیں

۲۴۔ محلے کے خوش دل درزی (جمع) بہت نیک ہیں

۲۵۔ صاف ستھرے محلے کے دونوں نانبائی مشغول ہیں اور وہ دونوں بہت سچے ہیں۔

## مشق نمبر-۱۶ (ب)

اب تک مرکبِ اضافی کے جتنے قواعد آپ کو بتائے گئے ہیں ان سب کو یکجا کر کے لکھیں اور انہیں زبانی یاد کریں۔

# مُرکّبِ اضافی (حصہ پنجم)

<u>۱۸ : ۱</u> سبق نمبر۱۳ 'جملۂ اسمیہ (ضمائر) میں ہم نے ضمیروں کے استعمال کی ضرورت اور افادیت کو سمجھنے کے ساتھ ان کا استعمال بھی سمجھ لیا تھا۔ اب ان سے کچھ مختلف ضمیروں کا استعمال ہم نے اس سبق میں سیکھنا ہے۔ اس کے لئے اس جملہ پر غور کریں ''وزیر کا مکان اور وزیر کا باغ''۔ اس جملہ میں اسم ''وزیر'' کی تکرار بُری لگتی ہے' اس لئے اس بات کی ادائیگی کا بہتر انداز یہ ہے ''وزیر کا مکان اور اس کا باغ''۔ اسی طرح ہم کہتے ہیں ''بچی کی استانی اور اس کا اسکول''۔ عربی میں ایسے مقامات پر جو ضمیریں استعمال ہوتی ہیں ان میں بھی غائب' مخاطب اور متکلم کے علاوہ جنس اور عدد کے تمام صیغوں کا فرق نسبتاً زیادہ واضح ہے۔ اب ان ضمیروں کو یاد کر لیں۔

<u>۱۸ : ۲</u>

### مائر مجرورہ متّصلہ

| | | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|---|
| | مذکّر | هٗ – هُ | هُمَا | هُمْ |
| غائب | | اس (ایک مرد) کا | ان (دو مردوں) کا | ان (سب مردوں) کا |
| | مؤنّث | هَا | هُمَا | هُنَّ |
| | | اس (ایک عورت) کا | ان (دو عورتوں) کا | ان (سب عورتوں) کا |
| | مذکّر | كَ | كُمَا | كُمْ |
| مخاطب | | تیرا (ایک مرد) | تم دونوں (مردوں) کا | تم سب (مردوں) کا |
| | مؤنّث | كِ | كُمَا | كُنَّ |
| | | تیرا (ایک عورت) | تم دونوں (عورتوں) کا | تم (سب عورتوں) کا |
| متکلم | مذکّر و مؤنّث | ى | نَا | نَا |
| | | میرا | ہمارا | ہمارا |

<u>۱۸ : ۳</u> ان ضمیروں کا استعمال سمجھنے کے لئے اوپر دی گئی مثالوں کا ترجمہ کریں۔ پہلے جملہ کا ترجمہ ہوگا بَيْتُ الْوَزِيْرِ وَبُسْتَانُهٗ۔ اور دوسرے جملہ کا ترجمہ ہوگا مُعَلِّمَةُ الطِّفْلَةِ وَمَدْرَسَتُهَا۔ اب ان مثالوں پر ایک مرتبہ پھر غور کریں۔ دیکھیں بُسْتَانُهٗ (اس کا باغ) اصل میں تھا ''وزیر کا باغ''۔ اس سے معلوم ہوا کہ یہاں هٗ کی ضمیر وزیر کے لئے آئی ہے جو اس جملہ میں مضاف الیہ ہے۔ اسی طرح مَدْرَسَتُهَا (اس کا مدرسہ) اصل میں تھا ''بچی کا مدرسہ''۔ چنانچہ یہاں هَا کی ضمیر بچی کے لئے آئی ہے اور وہ بھی

مضاف الیہ ہے۔اس طرح معلوم ہوا کہ یہ ضمیریں زیادہ تر مضاف الیہ بن کر آتی ہیں اور مضاف الیہ چونکہ ہمیشہ حالتِ جر میں ہوتا ہے اس لئے ان ضمائر کو حالتِ جر میں فرض کرلیا گیا ہے۔یہی وجہ ہے کہ ان کا نام ضمائرِ مجرورہ ہے۔

۱۸ : ۴ دوسری بات یہ سمجھ لیں کہ یہ ضمیریں زیادہ تر اپنے مضاف کے ساتھ ملا کر لکھی جاتی ہیں۔جیسے رَبُّـہٗ (اس کا رب)،رَبُّكَ (تیرا رب)،رَبِّی (میرا رب)،رَبُّـنَا (ہمارا رب) وغیرہ۔یہی وجہ ہے کہ ان کا نام ضمائرِ متصلہ بھی ہے۔

۱۸ : ۵ ایک بات اور ذہن نشین کرلیں۔اَبٌ (باپ)،اَخٌ (بھائی)،فَـمٌ (منہ)،ذُوْ (والا۔صاحب) یہ الفاظ جب مضاف بن کر آتے ہیں تو مختلف اعرابی حالتوں میں ان کی صورتیں مندرجہ ذیل ہوں گی:

| رفع | نصب | جر |
|---|---|---|
| اَبُوْ | اَبَا | اَبِیْ |
| اَخُوْ | اَخَا | اَخِیْ |
| فُوْ | فَا | فِیْ |
| ذُوْ | ذَا | ذِیْ |

مثلاً اَبُوْہُ عَالِمٌ (اس کا باپ عالم ہے)۔اِنَّ اَبَاہُ عَالِمٌ (بیشک اس کا باپ عالم ہے)،کِتَابُ اَخِیْكَ جَدِیْدٌ (تیرے بھائی کی کتاب نئی ہے)۔اس ضمن میں دو باتیں اور یاد کرلیں۔اوّل یہ کہ یہ الفاظ اگر واحد متکلم کی ضمیر یعنی ’’ی‘‘ کی طرف مضاف ہوں تو تینوں اعرابی حالت میں ان کی ایک ہی صورت ہوتی ہے یعنی اَبِیْ (میرا باپ)۔اَخِیْ (میرا بھائی)۔فَـمِـیْ (میرا منہ)۔اسی لئے کہتے ہیں کہ یائے متکلم اپنے مضاف کی رفع،نصب کھا جاتی ہے۔دوم یہ کہ لفظ ذُوْ ضمیر کی طرف مضاف نہیں ہوتا بلکہ اسمِ ظاہر کی طرف ہوتا ہے۔مثلاً ذُوْ مَالٍ (صاحبِ مال۔مال والا) ذَا مَالٍ۔ذِیْ مَالٍ۔

۱۸ : ۶ کسی مرکبِ اضافی پر جب حرفِ ندا داخل ہوتا ہے تو وہ معنوی تبدیلی کے ساتھ اعرابی تبدیلی بھی لاتا ہے۔اس بات کو سمجھنے کے لئے مناسب ہے کہ پہلے ہم حرفِ ندا اور منادیٰ کے متعلق چند باتیں سمجھ لیں۔ہر زبان میں کسی کو پکارنے کے لئے کچھ الفاظ مخصوص ہوتے ہیں۔انہیں حرفِ ندا کہتے ہیں اور جس کو پکارا جائے اسے منادیٰ کہتے ہیں۔جیسے اردو میں ہم کہتے ہیں ’’اے بھائی‘‘،’’اے لڑکے‘‘،اس میں ’’اے‘‘ حرفِ ندا ہے جبکہ ’’بھائی‘‘ اور ’’لڑکے‘‘ منادیٰ ہیں۔عربی میں زیادہ تر ’’یا‘‘ حرفِ ندا کے لئے استعمال ہوتا ہے اور منادیٰ کی مختلف قسمیں ہیں جن کے اپنے قواعد ہیں۔اس وقت ہم اپنی بات کو منادیٰ کی تین قسموں تک محدود رکھیں گے۔

۱۸ : ۷ ایک صورت یہ ہے کہ منادیٰ مفرد لفظ ہو جیسے زَیْـدٌ یا رَجُـلٌ۔اس پر جب حرفِ ندا داخل ہوتا ہے تو اسے حالتِ رفع میں ہی رکھتا ہے لیکن تنوین ختم کر دیتا ہے۔چنانچہ یہ ہو جائے گا یَا زَیْدُ (اے زید)،یَا رَجُلُ (اے مرد)۔

۱۸ : ۸ دوسری صورت یہ ہے کہ منادیٰ معرّف باللّام ہو جیسے اَلرَّجُلُ یا اَلطِّفْلَۃُ ان پر جب حرفِ ندا داخل ہوتا ہے تو مذکّر کے ساتھ اَیُّھَا اور مؤنّث کے ساتھ اَیَّتُھَا کا اضافہ کیا جاتا ہے۔جیسے یَا اَیُّھَا الرَّجُلُ (اے مرد)،یَا اَیَّتُھَا الطِّفْلَۃُ (اے بچی)۔

۱۸ : ۹ تیسری صورت یہ ہے کہ منادیٰ مرکبِ اضافی ہو۔جیسے عَبْدُ اللّٰہِ،عَبْدُ الرَّحْمٰنِ۔ان پر جب حرفِ ندا داخل ہوتا ہے تو مضاف کو نصب دیتا ہے۔جیسے یَا عَبْدَ اللّٰہِ،یَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ۔بعض اوقات حرفِ ندا ’’یا‘‘ کے بغیر صرف عَبْدَ الرَّحْمٰنِ آتا ہے تب بھی اسے منادیٰ مانا جاتا ہے۔یہ اسلوب اردو میں بھی موجود ہے۔اکثر ہم لفظ ’’اے‘‘ کے بغیر صرف ’’عبد الرَّحْمٰن۔ن۔ن‘‘ کو ذرا کھینچ کر بولتے ہیں تو سننے والے سمجھ جاتے ہیں کہ اسے پکارا گیا ہے۔اسی طرح عربی میں یَا کے بغیر عَبْدَ الرَّحْمٰن نصب کے ساتھ ہو تو اسے منادیٰ سمجھا جاتا ہے۔اسی لئے رَبَّنَا کا ترجمہ ہے ’’اے ہمارے رب‘‘۔

## مشق نمبر-۱۷

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں اور ان کے نیچے دیئے ہوئے جملوں کا ترجمہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَیِّدٌ | سردار۔آقا | مُسْرِفٌ | فضول خرچ |
| خَصْمٌ / خَصِمٌ | جھگڑالو | فَوْقَ (ہمیشہ مضاف آتا ہے) | اوپر |
| قَاھِرٌ | زبردست | تَحْتَ (مضاف آتا ہے) | نیچے |
| ھُدًی | ہدایت | مَا (استفہامیہ) | کیا؟ |
| لِسَانٌ | زبان | نُسُكٌ | عبادت۔ قربانی |
| مِنْضَدَةٌ | میز | اُمٌّ | ماں |

### اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ یَا اَیُّھَا الرَّجُلُ! مَا اسْمُكَ؟
۲۔ یَا سَیِّدِیْ! اِسْمِیْ عَبْدُ اللّٰہِ
۳۔ یَا عَبْدَ اللّٰہِ! ھَلْ اَنْتَ خَیَّاطٌ اَوْ نَجَّارٌ
۴۔ مَا اَنَا خَیَّاطًا اَوْ نَجَّارًا یَا سَیِّدِیْ! بَلْ اَنَا بَوَّابٌ
۵۔ یَا اُسْتَاذُ! دُرُوْسُ کِتَابِ الْعَرَبِیِّ سَھْلَةٌ جِدًّا
۶۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِؐ سَیِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُھُمْ (ح)
۷۔ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ
۸۔ اَللّٰہُ رَبُّنَا
۹۔ ھُمْ قَوْمٌ خَصِمُوْنَ
۱۰۔ اَلْقُرْاٰنُ کِتَابُکُمْ وَکِتَابُنَا
۱۱۔ اَللّٰہُ عَالِمُ الْغَیْبِ وَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَةِ
۱۲۔ ھُدَی اللّٰہِ ھُوَ الْھُدٰی
۱۳۔ اُمُّہٗ صِدِّیْقَةٌ
۱۴۔ عِنْدَنَا کِتَابٌ حَفِیْظٌ
۱۵۔ اَلْکِتَابُ فَوْقَ الْمِنْضَدَةِ
۱۶۔ کِتَابِیْ فَوْقَ مِنْضَدَتِكَ
۱۷۔ رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ
۱۸۔ اِنَّ اللّٰہَ رَبِّیْ وَ رَبُّکُمْ

### عربی میں ترجمہ کریں

۱۔عبدالرحمن! کیا تمہارے پاس قیامت کا علم ہے؟
۲۔نہیں میرے آقا! بلکہ وہ اللہ کے پاس ہے اور اس کے پاس الکتاب کا علم ہے؟
۳۔اے لڑکے! اس (مؤنث) کا نام کیا ہے؟
۴۔ اس کا نام فاطمہ ہے
۵۔کیا وہ تیری استانی ہے؟
۶۔جی نہیں! بلکہ وہ میری ماں ہے
۷۔کیا تیری ماں عالمہ نہیں ہے؟
۸۔کیوں نہیں میرے جناب! وہ عالمہ ہے اور اس کا علم بہت ہی نافع ہے
۹۔کیا تیرے مدرسہ کے اساتذہ بیٹھے ہیں؟
۱۰۔جی نہیں! میرے مدرسہ کے اساتذہ بیٹھے نہیں ہیں بلکہ وہ مصروف ہیں
۱۱۔بے شک میری نماز اور میری قربانی اللہ کی دو بڑی نعمتیں ہیں
۱۲۔کیا تمہارا رب غفور ہے؟

۱۳۔ بے شک ہمارا رب رحیم غفور ہے۔ ۱۴۔استاداور استانی کا بچہ اور ان کی بچی بیٹھے ہیں

۱۵۔زینب کے دونوں ہاتھ صاف ہیں اور اس کے دونوں پیر میلے ہیں

۱۶۔ فاطمہ کے پاس ایک خوبصورت قلم ہے اور تمہارے (جمع مؤنّث ) پاس کچھ نافع کتابیں ہیں

۱۷۔تمہاری زبان عربی ہے اور ہماری زبان ہندی ہے ۱۸۔آسمان سروں کے اوپر ہے

۱۹۔آسمان میرے سر کے اوپر ہے ۲۰۔میرا قلم کتاب کے نیچے ہے ۲۱۔ہماری کتابیں استاد کی میز کے نیچے ہیں

## مرکّبِ جاری

۱۹ : ۱ عربی میں کچھ حروف ایسے ہیں کہ جب وہ کسی اسم پر داخل ہوتے ہیں تو اسے حالتِ جر میں لے آتے ہیں۔ ان میں سے ایک حرف ''مِنْ'' ہے جس کے معنی ہیں ''سے'' یہ جب ''اَلْمَسْجِدُ'' پر داخل ہوگا تو ہم ''مِنَ الْمَسْجِدِ'' (مسجد سے) کہیں گے۔ ایسے حرف کو حرفِ جارّ کہتے ہیں اور ان کے کسی اسم پر داخل ہونے سے جو مرکب وجود میں آتا ہے اسے مرکب جاری کہتے ہیں۔ چنانچہ مذکورہ مثال میں ''مِنْ'' حرفِ جار ہے اور ''مِنَ الْمَسْجِدِ'' مرکب جاری ہے۔

۱۹ : ۲ آپ پڑھ چکے ہیں کہ صفت وموصوف مل کر مرکب توصیفی اور مضاف ومضاف الیہ مل کر مرکب اضافی بنتا ہے۔ اسی طرح مرکب جاری میں حرفِ جار کو ''جار'' کہتے ہیں اور جس اسم پر یہ حرف داخل ہوا سے مجرور کہتے ہیں۔ چنانچہ جار و مجرور مل کر مرکب جاری بنتا ہے۔

۱۹ : ۳ اس سبق میں ہم مرکب جاری کے کوئی نئے قواعد نہیں پڑھیں گے بلکہ حروفِ جارّہ کے معنی یاد کریں گے اور ان کی مشق کریں گے۔ مشق کرتے وقت صرف یہ اصول یاد رکھیں کہ کوئی حرفِ جار جب کسی اسم پر داخل کریں تو اسے حالتِ جر میں لے آئیں۔ اس کے علاوہ گذشتہ اسباق میں اب تک آپ جو قواعد پڑھ چکے ہیں انہیں ذہن میں تازہ کرلیں کیونکہ مرکب جاری کی مشق کرتے وقت ان میں سے کسی کے اطلاق کی ضرورت پڑ سکتی ہے۔

۱۹ : ۴ مندرجہ ذیل حروف جارّہ کے معانی یاد کریں:-

| حروف | معنی | مثالیں |
|---|---|---|
| بِ | میں۔ سے۔ کو۔ ساتھ | بِرَجُلٍ (ایک مرد کے ساتھ) بِالْقَلَمِ (قلم سے) |
| فِیْ | میں | فِیْ بَیْتٍ (کسی گھر میں) فِی الْبُسْتَانِ (باغ میں) |
| عَلٰی | پر | عَلٰی جَبَلٍ (ایک پہاڑ پر) عَلَی الْعَرشِ (عرش پر) |
| اِلٰی | کی طرف۔ تک | اِلٰی بَلَدٍ (کسی شہر کی طرف) اِلَی الْمَدْرَسَةِ (مدرسہ تک) |
| مِنْ | سے | مِنْ زَیْدٍ (زید سے) مِنَ الْمَسْجِدِ (مسجد سے) |
| لِ | کے واسطے۔ کو۔ کے | لِزَیْدٍ (زید کے واسطے) |
| كَ | مانند۔ جیسا | كَرَجُلٍ (کسی مرد کی مانند) كَالْاَسَدِ (شیر کے جیسا) |
| عَنْ | کی طرف سے | عَنْ زَیْدٍ (زید کی طرف سے) |

۱۹ : ۵ حرفِ جار ''لِ'' کے متعلق ایک بات ذہن نشین کرلیں۔ یہ صرف جب کسی معرّف باللّام پر داخل ہوتا ہے تو اس کا ہمزۃ الوصل لکھنے میں بھی گر جاتا ہے۔ مثلاً اَلْمُتَّقُوْنَ (متقی لوگ) پر جب لِ داخل ہوگا تو اسے لِالْمُتَّقِیْنَ لکھنا غلط ہوگا بلکہ اسے لِلْمُتَّقِیْنَ (متقی لوگوں کے لئے) لکھا جائے گا۔ اسی طرح اَلرِّجَالُ سے لِلرِّجَالِ اور اَللّٰهُ سے لِلّٰهِ ہوگا۔

## مشق نمبر ۱۸

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَدِيْقَةٌ | باغ | تُرَابٌ | مٹی |
| لِسَانٌ | زبان | ظُلْمَةٌ | اندھیرا |
| بِرٌّ | نیکی | بَرٌّ | خشکی |
| يَمِيْنٌ | داہنے طرف | شِمَالٌ | بائیں طرف |
| اِطَاعَةٌ | فرمانبرداری | خِزْىٌ | رسوائی |
| مَعَ (مضاف آتا ہے) | ساتھ | ظِلٌّ | سایہ |

### اردو میں ترجمہ کریں

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ فِىْ حَدِيْقَةٍ | ۲۔ فِى الْحَدِيْقَةِ | ۳۔ مِنْ تُرَابٍ |
| ۴۔ مِنَ التُّرَابِ | ۵۔ مِنْ بَيْتٍ | ۶۔ مِنَ الْبَيْتِ |
| ۷۔ بِلِسَانٍ | ۸۔ بِالْوَالِدَيْنِ | ۹۔ عَلٰى صِرَاطٍ |
| ۱۰۔ عَلَى اللّٰهِ | ۱۱۔ اِلَى الْمَسْجِدِ | ۱۲۔ اِلٰى مَسْجِدٍ |
| ۱۳۔ لِعُرُوْسٍ | ۱۴۔ لِلْعُرُوْسِ | ۱۵۔ كَشَجَرَةٍ |
| ۱۶۔ كَظُلُمٰتٍ | ۱۷۔ مِنْكَ | ۱۸۔ لَكَ |
| ۱۹۔ لِىْ | ۲۰۔ مِنِّىْ | ۲۱۔ اِلَيْكَ |
| ۲۲۔ اِلَيَّ | ۲۳۔ بِكَ | ۲۴۔ بِىْ |
| ۲۵۔ عَلَيْكَ | ۲۶۔ عَلَيَّ | ۲۷۔ عَلَيْنَا |

## مشق نمبر ۱۸

### اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ بِسْمِ اللّٰهِ ۲۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

۳۔ مِنْ رَّبِّكَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ لا ۔ عَلَى الْقَوْمِ الْفَاسِقِيْنَ

ج۔ غَضَبٌ عَلٰى غَضَبٍ ج ۔ عَلَى الْبِرِّ

ُ۔ مِنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ُ ۔ اَلْمُحْسِنُ قَرِيْبٌ مِّنَ الْخَيْرِ وَبَعِيْدٌ مِّنَ الشَّرِّ

ع ۔ طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ وَّمُسْلِمَةٍ (ح)

۱۰۔ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ۱۱۔ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَ عَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰى اَبْصَارِهِمْ

۱۲۔ لَهُمْ فِى الدُّنْيَا خِزْىٌ وَّلَهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ

۱۳۔ هُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ وَلَنَا اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ

۱۴۔ وَالْفِتْنَةُ اَكْبَرُ مِنَ الْقَتْلِ

## عربی میں ترجمہ کریں

۱۔قیامت کے دن تک
۲۔اندھیروں سے نور کی طرف
۳۔ایک نور پر ایک نور
۴۔داہنے اور بائیں طرف سے
۵۔جنت متقی لوگوں کے لئے ہے
۶۔بے شک تیرے رب کی رحمت مومنوں سے قریب ہے اور کافروں سے دور ہے
۷۔بے شک عادل سلطان زمین میں اللہ کا سایہ ہے
۸۔بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے
۹۔ اللہ اور رسول کے واسطے
۱۰۔اللہ کی فرمانبرداری، رسول کی فرمانبرداری میں ہے
۱۱۔ یقیناً اللہ کافروں کے واسطے دشمن ہے
۱۲۔کافروں پر اللہ کی لعنت ہے
۱۳۔تم لوگوں کے واسطے قصاص میں حیات ہے
۱۴۔ یقیناً اللہ صابروں کے ساتھ ہے

## مرکبِ اشاری (حصہ اوّل)

۲۰ : ۱ ہر زبان میں کسی چیز کی طرف اشارہ کرنے کے لئے کچھ الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔ جیسے اردو میں 'یہ۔ وہ۔ اِس۔ اُس' وغیرہ ہیں۔ عربی میں ایسے الفاظ کو اسماء الاشارہ کہتے ہیں۔ اسماء اشارہ دو طرح کے ہوتے ہیں۔ (i) قریب کے لئے جیسے اردو میں 'یہ' اور 'اِس' ہیں۔ (ii) بعید کے لئے جیسے اردو میں 'وہ' اور 'اُس' ہیں۔

۲۰ : ۲ اشارہ قریب اور اشارہ بعید کے لئے استعمال ہونے والے عربی اسماء یہاں دیئے جا رہے ہیں۔ پہلے آپ انہیں یاد کر لیں۔ پھر ہم ان کے کچھ قواعد پڑھیں گے اور مشق کریں گے۔

### اشارہ قریب

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکّر | ھٰذَا | ھٰذَانِ (حالت رفع) | ھٰؤُلَاءِ |
| | (یہ ایک مرد) | ھٰذَیْنِ (حالت نصب وجر) | (یہ بہت سے مرد) |
| | | (یہ دو مرد) | یا (یہ بہت سی عورتیں) |
| مؤنّث | ھٰذِہٖ | ھَاتَانِ (حالت رفع) | |
| | (یہ ایک عورت) | ھَاتَیْنِ (حالت نصب وجر) | |
| | | (یہ دو عورتیں) | |

### اشارہ بعید

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکّر | ذٰلِكَ | ذَانِكَ (حالت رفع) | اُولٰئِكَ |
| | (وہ ایک مرد) | ذَیْنِكَ (حالت نصب وجر) | (وہ بہت سے مرد) |
| | | (وہ دو مرد) | یا (وہ بہت سی عورتیں) |
| مؤنّث | تِلْكَ | تَانِكَ (حالتِ رفع) | |
| | (وہ ایک عورت) | تَیْنِكَ (حالتِ نصب وجر) | |
| | | (وہ دو عورتیں) | |

۲۰ : ۳ امید ہے کہ اوپر دیئے ہوئے اسماء اشارہ میں آپ نے یہ بات نوٹ کر لی ہوگی کہ تثنیہ کے علاوہ بقیہ صیغوں میں یعنی واحد اور جمع میں تمام اسماء اشارہ مبنی ہیں۔ اسی طرح اب پیراگراف (iii) ۵:۴ میں پڑھا ہوا یہ سبق بھی دوبارہ ذہن نشین کر لیں کہ تمام اسماءِ اشارہ معرفہ ہوتے ہیں۔

۲۰ : ۴ اسم اشارہ کے ذریعہ جس چیز کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے اسے مشارٌ الیہ کہتے ہیں۔ جیسے ہم کہتے ہیں ''یہ کتاب'' اس میں کتاب کی طرف اشارہ کیا گیا ہے تو ''کتاب'' مشارٌ الیہ ہے اور ''یہ'' اسم اشارہ ہے۔ اس طرح اشارہ و مشارٌ الیہ مل کر مرکبِ اشاری بنتا ہے۔

۲۰ : ۵ عربی میں مشارٌ الیہ عموماً معرف باللّام ہوتا ہے، جیسے ھٰذَا الْكِتَابُ (یہ کتاب) یہاں یہ بات ذہن نشین کر لیں کہ ھٰذَا معرفہ ہے اور الکتاب معرف باللّام ہے اور مشارٌ الیہ معرف باللّام ہوتا ہے۔ اس لئے ھٰذَا الْكِتَابُ کو مرکب اشاری مان کر ترجمہ کیا گیا ''یہ کتاب''۔

۲۰ : ۶ یہ بات نوٹ کر لیں کہ اسم اشارہ کے بعد والا اسم اگر نکرہ ہو تو اسے مرکب اشاری نہیں بلکہ جملہ اسمیہ مانیں گے۔ چنانچہ ''ھٰذَا كِتَابٌ'' کا ترجمہ ہوگا ''یہ ایک کتاب ہے''۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ھٰذَا معرفہ ہے اور مبتدا عموماً معرفہ ہوتا ہے كِتَابٌ نکرہ ہے اور خبر عموماً نکرہ ہوتی ہے اس لئے ''ھٰذَا كِتَابٌ'' کو جملہ اسمیہ مان کر اس کا

ترجمہ کیا گیا ''یہ ایک کتاب ہے''۔اسی طرح تِلْكَ الطِّفْلَةُ مرکب اشاری ہے۔اس کا ترجمہ ہوگا ''وہ بچی'' اور تِلْكَ طِفْلَةٌ جملہ اسمیہ ہے اس کا ترجمہ ہوگا: ''وہ ایک بچی ہے۔'' مرکب اشاری کے کچھ اور قواعد بھی ہیں جن کو ہم آئندہ اسباق میں سمجھیں گے۔فی الحال ضروری ہے کہ مرکب اشاری اور جملہ اسمیہ کے فرق کو ذہن نشین کرنے کے لئے ہم کچھ مشق کر لیں۔

## مشق نمبر-۱۹

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُمَّةٌ | امّت | فَاكِهَةٌ (ج فَوَاكِهُ) | پھل |
| سَيَّارَةٌ | موٹر کار | صُوْرَةٌ | تصویر |
| عُصْفُوْرٌ | چڑیا | دَرَّاجَةٌ | سائیکل |
| سَبُّوْرَةٌ | بلیک بورڈ | شُبَّاكٌ۔نَافِذَةٌ | کھڑکی |

### اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ هٰذَا الصِّرَاطُ
۲۔ هٰذَا صِرَاطٌ
۳۔ تِلْكَ الْاُمَّةُ
۴۔ تِلْكَ اُمَّةٌ
۵۔ هٰذِهٖ فَاكِهَةٌ
۶۔ هٰذَانِ رَجُلَانِ
۷۔ هٰذَانِ الرَّجُلَانِ
۸۔ هٰذِهِ الْاَقْلَامُ
۹۔ تِلْكَ كُتُبٌ
۱۰۔ ذَانِكَ دَرْسَانِ
۱۱۔ هٰذَانِ الدَّرْسَانِ
۱۲۔ هَاتَانِ النَّافِذَتَانِ
۱۳۔ هٰذَانِ شُبَّاكَانِ

### عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ وہ قلم
۲۔ یہ دو قلم ہیں
۳۔ وہ ایک موٹر کار ہے
۴۔ یہ موٹر کار
۵۔ یہ تصویر
۶۔ یہ دو استانیاں
۷۔ وہ کچھ استانیاں ہیں
۸۔ یہ ایک کھڑکی ہے
۹۔ یہ ایک چڑیا ہے
۱۰۔ وہ چڑیا
۱۱۔ یہ سائیکل
۱۲۔ وہ ایک بلیک بورڈ ہے
۱۳۔ یہ موٹر کاریں
۱۴۔ وہ کچھ موٹر کاریں ہیں
۱۵۔ یہ کچھ پھل ہیں
۱۶۔ وہ دو پھل

## مرکب اشاری (حصہ دوم)

۲۱ : ۱ پچھلے سبق میں ہم نے دیکھا کہ اسم اشارہ کے بعد آنے والا اسم اگر **معرف باللّام** ہوتا ہے تو وہ اس کا مشار الیہ ہوتا ہے اور اگر نکرہ ہوتا ہے تو اس کی خبر ہوتا ہے۔ اس سلسلہ میں گذشتہ سبق میں ہم نے جو مشق کی ہے اس کی ایک خاص بات یہ تھی کہ اسم اشارہ کے بعد آنے والے تمام اسماء مفرد تھے مثلاً هٰذَا الصِّرَاطُ اور هٰذَا صِرَاطٌ میں صِرَاطٌ مفرد اسم ہے۔اب یہ سمجھ لیں کہ ہمیشہ ایسا نہیں ہوتا ہے۔

۲۱ : ۲ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اسم اشارہ کے بعد آنے والا مشارٌ الیہ یا خبر اسم مفرد کے بجائے کوئی مرکب ہوتا ہے۔مثلاً ''یہ مرد'' کہنے کے بجائے اگر ہم کہیں ''یہ سچا مرد'' تو یہاں ''سچا مرد'' مرکب توصیفی ہے اور اسم اشارہ ''یہ'' کا مشارٌ الیہ ہے۔اسی کو عربی میں ہم کہیں گے هٰذَا الرَّجُلُ الصَّادِقُ۔اب یہاں الرَّجُلُ الصَّادِقُ

مرکب توصیفی ہے اور ھٰذَ ا کا مشارٌ الیہ ہونے کی وجہ سے **معرف باللّام** ہے۔

۳ : ۲۱ اوپر دی گئی مثال میں مرکب توصیفی اگر نکرہ ہو جائے یعنی رَجُلٌ صَادِقٌ ہو جائے تو اب یہ ھٰذَ ا کا مشار الیہ نہیں ہوسکتا بلکہ نکرہ ہونے کی وجہ سے ھٰذَ ا کی خبر بنے گا۔ یہی وجہ ہے کہ ھٰذَا رَجُلٌ صَادِقٌ کا ترجمہ ہوگا ''یہ ایک سچا مرد ہے۔''

۴ : ۲۱ اب تک ہم نے دیکھا ہے کہ اسمِ اشارہ کے بعد آنے والا اسمِ مفرد یا مرکب توصیفی اگر نکرہ ہو تو وہ خبر ہوتا ہے اور اسمِ اشارہ مبتدا ہوتا ہے۔ مثلاً تِلْكَ طِفْلَةٌ میں تِلْكَ مبتدا ہے۔ اب یہ بات سمجھ لیں کہ کبھی تو مفرد اسمِ اشارہ مبتدا بن کر آتا ہے جیسے اوپر کی مثال میں تِلْكَ ہے، اور کبھی پورا مرکب اشاری مبتدا بن کر آتا ہے جیسے تِلْكَ الطِّفْلَةُ جَمِيْلَةٌ۔ اس میں دیکھیں تِلْكَ الطِّفْلَةُ مرکب اشاری ہے اور مبتدا ہے۔ اس کے آگے جَمِيْلَةٌ اس کی خبر نکرہ آ رہی ہے۔ اس لئے اس کا ترجمہ ہوگا ''وہ بچی خوبصورت ہے'' اسی طرح ھٰذَ ا الرَّجُلُ الصَّادِقُ جَمِيْلٌ کا ترجمہ ہوگا۔ ''یہ سچا مرد خوبصورت ہے۔''

۵ : ۲۱ ایک بات یہ بھی ذہن نشین کر لیں کہ مشارٌ اِلَیۡہِ اگر غیر عاقل کی جمع مکسر ہو تو اسمِ اشارہ عموماً واحد مؤنث آتا ہے مثلاً تِلْكَ الْكُتُبُ (وہ کتابیں)۔ اسی طرح اگر اسمِ اشارہ مبتدا ہو اور خبر غیر عاقل کی جمع مکسر ہو تو تب بھی اسمِ اشارہ عموماً واحد مؤنث آئے گا۔ مثلاً ھٰذِهِ كُتُبٌ (یہ کتابیں ہیں)۔

## مشق نمبر۔۲۰

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَخِيْصٌ | سستا | ثَمِيْنٌ | مہنگا۔ قیمتی |
| لَذِيْذٌ | لذیذ۔ خوش ذائقہ | مُفِيْدٌ | فائدہ مند |
| دَوَآءٌ | دوا | بَلَاغٌ | پیغام |
| غُرْفَةٌ | کمرہ | ضَيِّقٌ | تنگ |
| سَرِيْعٌ | تیز رفتار | | |

## اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ ھٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ
۲۔ ھٰذَا الصِّرَاطُ الْمُسْتَقِيْمُ
۳۔ ھٰذَا الصِّرَاطُ مُسْتَقِيْمٌ
۴۔ هَاتَانِ الْفَاكِهَتَانِ اللَّذِيْذَتَانِ
۵۔ هَاتَانِ الْفَاكِهَتَانِ لَذِيْذَتَانِ
۶۔ هَاتَانِ فَاكِهَتَانِ لَذِيْذَتَان
۷۔ تِلْكَ الْكُتُبُ ثَمِيْنَةٌ
۸۔ تِلْكَ كُتُبٌ ثَمِيْنَةٌ
۹۔ تِلْكَ الْكُتُبُ الثَّمِيْنَةُ نَافِعَةٌ جِدًّا
۱۰۔ ھٰذِهِ الشَّجَرَةُ قَصِيْرَةٌ
۱۱۔ تِلْكَ شَجَرَةٌ طَوِيْلَةٌ
۱۲۔ ذَالِكَ الدَّوَآءُ الْمُرُّ مُفِيْدٌ
۱۳۔ ذَالِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ
۱۴۔ ھٰذَا بَلَاغٌ مُّبِيْنٌ
۱۵۔ ھٰذَا بَيَانٌ لِّلنَّاسِ
۱۶۔ هٰؤُلَآءِ النِّسَآءُ صَالِحَاتٌ

## عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ یہ دوا کڑوی ہے اور وہ میٹھی دوا ہے
۲۔ وہ تیز رفتار موٹر کار تنگ ہے اور یہ موٹر کار تیز رفتار اور وسیع ہے
۳۔ یہ کچھ مہنگے قلم ہیں
۴۔ وہ قلم سستے ہیں
۵۔ یہ مہنگے قلم خوبصورت ہیں
۶۔ یہ دونوں پھل کڑوے ہیں
۷۔ وہ دو میٹھے پھل ہیں
۸۔ یہ بچہ محنتی ہے
۹۔ وہ خوبصورت بچی محنتی ہے
۱۰۔ یہ ایک خوبصورت چڑیا ہے
۱۱۔ وہ چڑیا بدصورت ہے

## مرکّبِ اشاری (حصہ سوم)

۲۲ : ۱ گذشتہ اسباق میں ہم دو باتیں سمجھ چکے ہیں۔(i) اسم اشارہ کے بعد اسم مفرد اگر **معرّف باللّام** ہوتو وہ اس کا مشارٌ الیہ ہوتا ہے اور اگر نکرہ ہوتو اس کی خبر ہوتا ہے(ii) اسم اشارہ کے بعد مرکب توصیفی اگر **معرف باللّام** ہوتو وہ اس کا مشارٌ الیہ ہوتا ہے اور اگر نکرہ ہوتو اس کی خبر ہوتا ہے۔

۲۲ : ۲ اس سبق میں ہم نے یہ سمجھنا ہے کہ اسم اشارہ کے بعد اگر مرکب اضافی آ رہا ہوتو ہم کیسے تمیز کریں گے کہ وہ اسمِ اشارہ کا مشارٌ الیہ ہے یا خبر ہے۔اس بات کو سمجھنے کے لئے پہلے اردو کے جملوں پر غور کریں۔مثلاً ہم کہتے ہیں ''لڑکے کی یہ کتاب''۔ یہ بات سن کر ہمیں معلوم ہوگیا کہ بات ابھی مکمل نہیں ہوئی ہے اس لئے یہ ایک مرکب ہے اور اس میں لفظ ''یہ'' اسم اشارہ ہے جو لفظ ''کتاب'' کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔اس طرح اس کو ہم نے مرکب اشاری مان لیا اب اگر ہم کہیں ''یہ لڑکے کی کتاب ہے'' تو اس میں لفظ ''ہے'' کی وجہ سے ہمیں معلوم ہوگیا کہ بات مکمل ہوگئی ہے' اس لئے یہاں اسم اشارہ ''یہ'' مبتدا ہے اور مرکب اضافی ''لڑکے کی کتاب'' اس کی خبر ہے۔لیکن یہ سہولت ہمیں عربی میں حاصل نہیں ہوگی۔وہاں مشارٌ الیہ اور خبر میں تمیز کئے بغیر نہ تو صحیح ترجمہ کر سکتے ہیں اور نہ ہی یہ معلوم کر سکتے ہیں کہ مذکورہ عبارت مرکب اشاری ہے یا جملہ اسمیہ۔

۲۲ : ۳ اب تک ہم نے یہ پڑھا کہ عربی میں مشارٌ الیہ **معرف باللّام** ہوتا ہے۔اس لحاظ سے ''لڑکے کی یہ کتاب'' کا ترجمہ ہونا چاہئے ''هٰذَاالْكِتَابُ وَلَدٍ'' یا ''هٰذَاالْكِتَابُ الْوَلَدِ''، لیکن یہ دونوں ترجمے غلط ہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ''كِتَابُ الْوَلَدِ'' مرکب اضافی ہے جس میں ''كِتَابُ'' مضاف ہے جس پر لامِ تعریف داخل نہیں ہوسکتا۔یہی وجہ ہے کہ مرکب اضافی اگر مشارٌ الیہ ہوتو اسم اشارہ اس کے بعد لاتے ہیں۔چنانچہ ''لڑکے کی یہ کتاب'' کا صحیح ترجمہ ہوگا ''كِتَابُ الْوَلَدِ هٰذَا'' اب یہ بات یاد کرلیں کہ اسم اشارہ اگر مرکب اضافی کے بعد آ رہا ہے تو اسے مرکب اشاری مان کر اسی لحاظ سے اس کا ترجمہ کریں گے۔

۲۲ : ۴ دوسری بات یہ یاد کرلیں کہ اسم اشارہ اگر مرکب اشاری سے پہلے آ رہا ہے تو اسے جملہ اسمیہ مان کر اسی لحاظ سے اس کا ترجمہ کریں گے۔چنانچہ ''هٰذَا كِتَابُ الْوَلَدِ'' کا ترجمہ ہوگا ''یہ لڑکے کی کتاب ہے۔''

۲۲ : ۵ مرکب اشاری کے ضمن میں آخری بات سمجھنے کے لئے اس مرکب پر ایک مرتبہ پھر غور کریں۔'' كِتَابُ الْوَلَدِ هٰذَا '' (لڑکے کی یہ کتاب)۔اس میں اشارہ مضاف یعنی ''كِتَابُ'' کی طرف کرنا مقصود ہے اور مضاف پر لامِ تعریف داخل نہیں ہوتا اس لئے ہمیں دقت پیش آئی اور اسم اشارہ کو مرکب اضافی کے بعد لانا پڑا۔فرض کریں کہ اشارہ مضاف الیہ یعنی ''اَلْوَلَدُ'' (لڑکے) کی طرف کرنا مقصود ہے۔مثلاً ہم کہنا چاہتے ہیں ''اِس لڑکے کی کتاب''۔اس صورت میں آپ کو معلوم ہے کہ مضاف الیہ پر لام تعریف داخل ہوتا ہے اس لئے اسم اشارہ مضاف الیہ سے پہلے آئے گا۔چنانچہ ''اِس لڑکے کی کتاب'' کا ترجمہ ہوگا ''كِتَابُ هٰذَاالْوَلَدِ''۔

۲۲ : ۶ آپ کو یاد ہوگا کہ مرکب اضافی کے سبق میں (پیراگراف ۱۶:۲) ہم نے یہ قاعدہ پڑھا تھا کہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان کوئی لفظ نہیں آتا۔''كِتَابُ هٰذَاالْوَلَدِ'' میں اسم اشارہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان آیا ہے۔تو اب یہ بات بھی نوٹ کرلیں کہ یہ صورت مذکورہ قاعدہ کا استثناء ہے۔

## مشق نمبر-۲۱

مندرجہ ذیل الفاظ کے معنی یاد کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُسْتَاذٌ | استاد | ذَكِيٌّ | ذہین |
| تِلْمِيْذٌ | شاگرد | عَمٌّ | چچا |
| عَمَّةٌ | پھوپھی | خَالٌ | ماموں |
| خَالَةٌ | خالہ | وَسِخٌ | میلا۔گندہ |
| اِمَامٌ | پیشوا | اَمَامَ (مضاف آتا ہے) | سامنے |
| تِيْنٌ | انجیر | هُدًى | ہدایت |

### اردو میں ترجمہ کریں

ا۔ شُبَّاكُ الْغُرْفَةِ هٰذَا ط۔ هٰذَا شُبَّاكُ الْغُرْفَةِ

لا۔ هٰذِهٖ سَيَّارَةُ مُعَلِّمِىْ لا۔ سَيَّارَةُ مُعَلِّمِىْ هٰذِهٖ

ج۔ سَبُّوْرَةُ الْمَدْرَسَةِ تِلْكَ كَبِيْرَةٌ ج۔ سَبُّوْرَةُ تِلْكَ الْمَدْرَسَةِ صَغِيْرَةٌ

ُ۔ اَهٰذَا اَخُوْكَ ُ۔ اَاَخُوْكَ هٰذَاعَالِمٌ؟

ع۔ هٰذَا الرَّجُلُ خَالِىْ وَتِلْكَ الْمَرْءَ ةُ خَالَتِىْ وَهٰذِ هٖ عَمَّتِىْ

۱۰۔ تِلْمِيْذُ الْمَدْرَسَةِ هٰذَا ذَكِيٌّ وَهُوَ اِمَامُ الْجَمَاعَةِ

۱۱۔ تِلْمِيْذُ هٰذِهِ الْمَدْرَسَةِ قَائِمٌ اَمَامَ الْاُسْتَاذِ ۱۲۔ تَمْرُ تِلْكَ الشَّجَرَةِ حُلْوٌ وَكَذٰلِكَ هٰذَا التِّيْنُ

۱۳۔ تِلْكَ الْبُيُوْتُ لِذَيْنِكَ الرَّجُلَيْنِ

۱۴۔ اُولٰئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ

### عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ یہ شاگرد ذہین ہے ۲۔ میرا یہ شاگرد محنتی ہے

۳۔ استاد کا یہ لڑکا نیک ہے ۴۔ اس استاد کا لڑکا کلاس کا مانیٹر ہے

۵۔ مدرسہ کی یہ شاگردہ نیک ہے اور ویسی ہی اس کی استانی ۶۔ استاد کی وہ سائیکل تیز رفتار ہے

۷۔ اس استاد کی سائیکل نئی ہے ۸۔ اے عبدالرحمٰن، کیا وہ مرد تیرا ماموں ہے؟

۹۔ اس مدرسہ کا ذہین شاگرد مسجد کے سامنے کھڑا ہے ۱۰۔ یہ ایک نیک آدمی ہے اور وہ دونوں بدکار ہیں

۱۱۔ کیا یہ تمہاری پھوپھی ہیں ۱۲۔ یہ کمرے کا دروازہ ہے اور وہ باغ کا دروازہ ہے

۱۳۔ اس باغ کی انجیر میٹھی ہے ۱۴۔ کھجور کا یہ درخت بہت پرانا ہے

# اسماءِ استفہام (حصہ اوّل)

۲۳ : ۱ پیراگراف نمبر ۳:۱۱ میں ہم نے پڑھا تھا کہ کسی جملہ کو سوالیہ جملہ بنانے کے لئے اس کے شروع میں أَ (کیا) اور هَـلْ (کیا) کا اضافہ کرتے ہیں۔ اب یہ بات نوٹ کرلیں کہ ان کو حروفِ استفہام کہتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ حروف جملہ میں معنوی تبدیلی کے علاوہ نہ تو اعرابی تبدیلی لاتے ہیں اور نہ ہی یہ جملہ میں مبتدا یا فاعل بنتے ہیں۔

۲۳ : ۲ اس سبق میں ہم کچھ مزید الفاظ پڑھیں گے جو کسی جملہ کو سوالیہ جملہ بناتے ہیں۔ ان کو اسماءِ استفہام کہا جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ جملہ میں مبتدا، فاعل یا مفعول بن کر آتے ہیں۔ اس کی مثال ہم اسی سبق میں آگے چل کر دیکھیں گے۔ فی الحال آپ اسماءِ استفہام اور ان کے معنی یاد کرلیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا – مَاذَا | کیا | كَمْ | کتنا |
| مَنْ | کون | اَيْنَ | کہاں |
| كَيْفَ | کیسا | اَنّٰى | کہاں سے۔ کس طرح سے |
| مَتٰى | کب | اَيَّةٌ | کونسی |
| اَيٌّ | کونسا | | |

۲۳ : ۳ مذکورہ بالا اسماءِ استفہام میں یہ بات نوٹ کرلیں کہ اَيٌّ اور اَيَّةٌ کے علاوہ باقی اسماءِ استفہام مبنی ہیں۔

۲۳ : ۴ اسماءِ استفہام جب مبتدا بن کر آتے ہیں تو بعد والے اسم کے ساتھ مل کر جملہ پورا کر دیتے ہیں۔ مثلاً 'مَـا هٰـذَا؟' میں 'مَـا' مبتدا اور 'هٰـذَا' اس کی خبر ہے۔ اس لئے ترجمہ ہوگا "یہ کیا ہے؟" اسی طرح مَنْ اَبُوْكَ؟ (تیرا باپ کون ہے؟) اَيْنَ اَخُوْكَ؟ (تیرا بھائی کہاں ہے؟)

۲۳ : ۵ کبھی اسماءِ استفہام مضاف الیہ بن کر آتے ہیں۔ ایسی حالت میں مرکب اضافی وجود میں آتا ہے جس کا ترجمہ میں لحاظ رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ مثلاً كِتَـــابُ مَنْ؟ کا ترجمہ "کس کی کتاب ہے؟ کرنا غلط ہوگا۔ دیکھئے یہاں 'كِتَابُ' مضاف ہے اور 'مَنْ' مضاف الیہ ہے۔ اس لئے اس کا صحیح ترجمہ ہوگا "کس کی کتاب؟"

۲۳ : ۶ اَيٌّ اور اَيَّةٌ عام طور پر مضاف بن کر آیا کرتے ہیں اور بعد والے اسم سے مل کر مرکّبِ اضافی بناتے ہیں جس کا ترجمہ میں لحاظ رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ مثلاً اَيُّ رَجُلٍ (کون سا مرد)۔ اَيَّةُ النِّسَاءِ (کون سی عورت)۔

۲۳ : ۷ اسماءِ استفہام کے چند قواعد مزید ہیں جن کا مطالعہ ہم ان شاءاللہ اگلے اسباق میں کریں گے۔ فی الحال ہم اب تک پڑھے ہوئے قواعد کی مشق کر لیتے ہیں۔

## مشق نمبر۔۲۲

مندرجہ ذیل الفاظ کے معانی یاد کریں:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حِبْرٌ | روشنائی۔ سیاہی | قَلَمُ الْحِبْرِ | روشنائی کا قلم۔ فونٹین پین |
| رَصَاصٌ | سیسہ | قَلَمُ الرَّصَاصِ | سیسہ کا قلم۔ پنسل |
| اِمَامٌ | پیشوا۔ امام | اَمَامٌ | سامنے |
| ذَهَبَ | وہ گیا | جَآءَ | وہ آیا |
| اَ لَا | سنو۔ آگاہ ہو جاؤ | اَلْئٰنَ | ابھی |
| يَمِيْنٌ | دایاں ہاتھ۔ دائیں | يَسَارٌ | بایاں ہاتھ۔ بائیں |
| عَصَا | لاٹھی | وَرَآءَ | پیچھے |

## اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ مَاذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ قَلَمُ الْحِبْرِ ۲۔ مَاهٰذِهٖ ؟ هٰذِهٖ دَوَاةٌ

۳۔ وَمَاذَا فِی الدَّوَاةِ ؟ فِی الدَّوَاةِ حِبْرٌ ۴۔ مَنْ هٰذَا؟ هٰذَا وَلَدٌ

۵۔ مَا اسْمُ الْوَلَدِ ؟ اِسْمُ الْوَلَدِ مَحْمُوْدٌ ۶۔ كَيْفَ حَالُ مَحْمُوْدٍ ؟ هُوَ بِخَيْرٍ

۷۔ هٰذَا كِتَابُ مَنْ ؟ هٰذَا كِتَابُ اَحْمَدَ ۸۔ اَيَّةُ مَرْأَةٍ قَائِمَةٌ اَمَامَكَ؟ هٰذِهٖ اُخْتِیَ الصَّغِيْرَةُ

۹۔ اَيْنَ اَخُوْكَ الصَّغِيْرُ ؟ هُوَ ذَهَبَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ

۱۰۔ مَتٰى ذَهَبَ؟ ذَهَبَ قَبْلَ سَاعَتَيْنِ ۱۱۔ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؟ اَلَا اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ

## عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ وہ کیا ہے؟ وہ محمود کی کار ہے ۲۔ یہ کیا ہے؟ یہ ایک لڑکے کی سائیکل ہے

۳۔ وہ کون ہے؟ وہ میرے استاد ہیں ۴۔ استاد کا نام کیا ہے؟ ان کا نام عبدالرحمٰن ہے

۵۔ ان کا حال کیسا ہے؟ میرے استاد کا حال اچھا (طیّب) ہے

۶۔ وہ کس کی لڑکی ہے؟ وہ استاد کی لڑکی ہے

۷۔ تیرے پیچھے کون سا مرد بیٹھا ہے؟ وہ میرے مدرسہ کے استاد ہیں

۸۔ تیرا بڑا لڑکا کہاں ہے؟ وہ گھر میں ہے ۹۔ وہ بازار سے کب آیا؟ وہ ابھی آیا ہے

۱۰۔ وہ کیا ہے تیرے دائیں ہاتھ میں اے موسٰی ؟ یہ میری لاٹھی ہے

۱۱۔ تم لوگوں کا حال کیسا ہے؟ اللہ کا شکر ہے ہم لوگ بخیریت ہیں

## اسماءِ استفہام (حصہ دوم)

۱ : ۲۴ اسماءِ استفہام کے شروع میں حروفِ جارّہ لگانے سے ان کے مفہوم میں حرفِ جارّہ کی مناسبت سے کچھ تبدیلی ہو جاتی ہے۔ آپ ان کو یاد کر لیں۔ ان الفاظ کو دائیں سے بائیں پڑھیں تو انہیں سمجھنے اور یاد کرنے میں آسانی ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِمَا ۔ لِمَاذَا | کس لئے ۔ کیوں | مِمَّا (مِنْ مَا) | کس چیز سے |
| فِيْمَا | کس چیز میں | عَمَّا (عَنْ مَا) | کس چیز کی نسبت سے |
| لِمَنْ | کس کا | مِمَّنْ (مِنْ مَنْ) | کس شخص سے |
| مِنْ اَيْنَ | کہاں سے | اِلٰى اَيْنَ | کہاں کو |
| اِلٰى مَتٰى | کب تک | بِكَمْ | کتنے میں |

۲ : ۲۴ اس سبق کا قاعدہ سمجھنے سے پہلے ایک بات اور نوٹ کر لیں۔

مَا پر جب حروفِ جارّہ داخل ہوتے ہیں تو کبھی مَا الف کے بغیر بھی لکھا اور بولا جاتا ہے۔ چنانچہ لِمَا سے لِمَ ۔ فِيْمَا سے فِيْمَ ۔ عَمَّ سے عَمَّ ہو جاتا ہے۔

۳ : ۲۴ اسماءِ استفہام پر لِ (حرفِ جار) داخل ہو جائے تو پھر اسے جملے کے شروع میں لاتے ہیں۔ ایسی صورت میں وہ بعد والے اسم سے مل کر جملہ مکمل کر دیتا ہے۔ چنانچہ لِمَنِ الْكِتَابُ کا ترجمہ ہوگا ''کس کی کتاب ہے۔''

آیئے اب ہم کچھ مشق کرلیں۔اس کے بعد اگلے سبق میں ہم اسماءِ استفہام کا ایک اور قاعدہ پڑھیں گے۔

## مشق نمبر۔۲۳

مندرجہ ذیل الفاظ کے معانی یاد کریں:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَاعَةٌ | گھڑی۔گھنٹہ | عُصْفُوْرٌ | چڑیا |
| اَرْنَبٌ | خرگوش | حَدِيْقَةُ الْحَيْوَانَاتِ | چڑیا گھر |
| بَوَّابٌ | دربان | سَمِيْنٌ | موٹا تازہ۔فربہ |
| رَاكِبٌ | سواری کرنے والا۔سوار | نَاقَةٌ | اونٹنی |

### اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ لِمَنْ هٰذَاالْكِتَابُ ؟ هٰذَاالْكِتَابُ لِوَلَدٍ
۲۔لِمَنْ ذَالِكَ الْعُصْفُوْرُ؟ ذَالِكَ الْعُصْفُوْرُ لِحَدِيْقَةِ الْحَيْوَانَاتِ
۳۔ اِلٰی اَيْنَ ذَهَبَ اَخُوْكَ ؟
۴۔ بِكَمْ هٰذِهِ الْبَقَرَةُ السَّمِيْنَةَ
۵۔ لِمَ اَنْتَ جَالِسٌ فِي الْبَيْتِ ؟
۶۔فِيْمَ مَشْغُوْلٌ اِمَامُ الْمَسْجِدِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ ؟
۷۔ قَالَ اَنّٰی لَكِ هٰذَا؟ قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللهِ
۸۔لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ؟ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ

### عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ یہ گھڑی کس کی ہے؟ یہ گھڑی ایک بچّی کی ہے۔
۲۔ یہ خرگوش کس کا ہے؟ یہ خرگوش باغ کے دربان کا ہے۔
۳۔ تیرا بھائی کہاں سے آیا ہے ؟
۴۔ یہ میٹھی کھجور کتنے کی ہے ؟
۵۔ تم بازار میں کب تک کھڑے ہو ؟
۶۔کونسی عورت تمہارے گھر کے دروازے کے پاس کھڑی ہے اور کیوں؟
۷۔ یہ اونٹنی کس کی ہے اور کون اس پر سواری کرنے والا ہے اور کہاں تک؟

## اسماءِ استفہام (حصہ سوم)

۱ : ۲۵ لفظ کَمْ کے دو استعمال ہیں۔ایک تو یہ اسمِ استفہام کے طور پر آتا ہے۔اس وقت اس کے معنی ہوتے ہیں ''کتنا یا کتنے۔'' دوسرے یہ خبر کے طور پر آتا ہے جسے '' كَمْ خبریه '' کہتے ہیں۔اس وقت اس کے معنی ہوتے ہیں '' کتنے ہی یا بہت سے''۔

۲ : ۲۵ کَمْ جب استفہام کے لئے آتا ہے تو اس کے بعد والا اسم منصوب،نکرہ اور واحد ہوتا ہے مثلاً كَمْ دِرْهَمًا عِنْدَكُمْ ؟(تمہارے پاس کتنے درھم ہیں؟) كَمْ سَنَةً عُمْرُكَ؟ (تیری عمر کتنے سال ہے؟) چنانچہ کسی جملہ میں اگر کَمْ کے بعد والا اسم منصوب اور واحد ہے تو ہمیں سمجھ جانا چاہیے کہ یہ کَمْ استفہامیہ ہے۔

۳ : ۲۵ '' كَمْ'' خبریہ کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ اس کے بعد اسم مجرور ہوتا ہے خواہ واحد ہو یا جمع۔

## مشق نمبر۔۲۴

مندرجہ ذیل الفاظ کے معانی یاد کریں:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| رُبِيَّةٌ | روپیہ | سَقِيْمٌ | بیمار |
| تِلْمِيْذٌ (ج تَلَامِذَةٌ) | شاگرد | حَارِثٌ | کسان |

## اردو میں ترجمہ کریں

۱۔ كَمْ وَلَدًا لَكَ يَاخَالِدُ ؟ لِيْ وَلَدَانِ وَبِنْتٌ وَّاحِدَةٌ

۲۔ كَمْ تِلْمِيْذًا حَاضِرٌ فِى الْمَدْرَسَةِ ؟

۳۔ كَمْ تِلْمِيْذًا غَيْرُ حَاضِرٍ مِنَ الْمَدْرَسَةِ ؟

۴۔ لِمَاذَا ؟ كَمْ تِلْمِيْذٍ سَقِيْمٌ

۵۔ كَمْ شَاةً عِنْدَكَ يَااُسْتَاذِىْ ؟ عِنْدِىْ شَاةٌ مَعْدُوْدَةٌ

## عربی میں ترجمہ کریں

۱۔ اے حامد! تمہاری کتنی اولاد ہے؟ جناب میری دو بیٹیاں اور ایک بیٹا ہے۔

۲۔ کتنے استاد مدرسہ میں حاضر ہیں؟ کتنے استاد آج غیر حاضر ہیں؟ کس لئے؟

۳۔ وہ کون ہے؟ وہ ایک کسان ہے۔

۴۔ اس کے پاس کتنی گائیں ہیں؟ اس کے پاس گائیں بہت ہی تھوڑی ہیں۔